## ہماری عرض

اس کے علاوہ ہم ان تمام علماء اہل سنت وسادات کرام کی خدمت میں عرض پرداز ہیں جو ہمارا موقف سنے پڑھے بغیر ہی یک طرفہ رائے قائم کیے ہوئے ہیں، یا جنھوں نے ہمارا موقف پڑھا تو ہے لیکن پہلے سے قائم کردہ رائے کے خلاف وہ کوئی بات سننا پسند نہیں فرماتے اگر چہ کیسی ہی ''مدلل وصحیح'' ہو، کہ اگر آپ ہمارے ساتھ اتفاق نہیں کرتے تو ہم سے قوی دلائل کے ساتھ اپنا موقف بیان کریں!

لیکن اگر آپ کے پاس ایسے دلائل بھی نہ ہوں اور آپ ہمارا موقف بھی تسلیم نہ کریں تو پھر آپ کو یہ حق بھی نہیں پہنچتا کہ ہمارے خلاف محاذ آرا نفس وہوا کے بندوں کے حامی بن جائیں۔ آپ کی خدمت میں عاجزانہ التجا ہے۔

بے وفائی سے وفاؤں کا صلہ مت دینا
بددعا دینے سے اچھا ہے دعا مت دینا
تہمتیں آپ کے دامن سے لپٹ سکتی ہیں
آگ جب سلگی ہوئی ہو تو ہوا مت دینا
گل کھلا سکتا ہے آوارہ خیالی کا سفر
ذہن حساس کو خوشبو کا پتا مت دینا

اور ہماری اس رواداری وفراخدلی کا کچھ احساس کرتے ہوئے کاش آپ کے ذہن میں آجائے۔

جن سے منسوب ہے تاریخ رواداری کی



آندھیوں! ایسے درختوں کو گرامت دینا

بدرگاہ مجیب الدعوات عزوجل

مجھ کو سادات کی نسبت کے سبب میرے خدا
عاجزی دینا تکبر کی ادا مت دینا!

نکتہ پرداز ونکتہ نواز قارئین کی نذر۔

جو مکاں لمس شناسی کا ہنر جانتے ہیں
ان کو دستک کی ضرورت ہے صدا مت دینا

باقی رہے وہ لوگ جو ہمارے موقف سے محض جہالت وکم علمی کی وجہ سے ناخوش ہیں اور اسی بنا پر غلط زبان استعمال کرنے کے لیے پرتول رہے ہیں، تو ان سے ہم کسی قسم کی گزارش کرتے ہیں نہ ضرورت ہے بقول بیدم وارثی۔

وہ اک کہیں گے ہم سے تو ہم سوسنائیں گے
منہ آئیں گے ہمارے تو اب منہ کی کھائیں گے
بیدم وہ خوش نہیں ہیں تو اچھا یوں ہی سہی
ناخوش ہی ہو کے غیر مرا کیا بنائیں گے

آخر میں ہم اللہ رب العزت سے دعا کرتے ہیں کہ ہمیں خلیفہ رابع، داماد نبی، مکی، مدنی ہاشمی، مطلبی، سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی افراط سے پاک محبت پر ہی قائم رکھے اور آپ کی طرف منسوب بے اصل و بے ثبوت باتوں کی نشاندہی کی توفیق عطا فرمائے آمین!

## السلام اے احمدت صہر

السلام اے احمدت صہرو برادرآمدہ
حمزہؓ سردار شہیداں عم اکبرآمدہ
جعفرے کومی پردصبح ومسا باقدسیاں
باتوہم مسکن بہ بطنِ پاک مادرآمدہ
بنت احمد رونق کاشانہ وبانوے تو
گوشت وخون توبلحمش شیروشکر آمدہ
ہردوریحان نبی گلہائے توزاں گل زمیں
بہرگل چینت زمین باغ برترآمدہ
می چمیدی گلبنادرباغ اسلام وہنوز
غنچہ ات نشگفت ونے نخلے دگربرآمدہ
نرم نرم ازبزم دامن چیدہ رفتہ بادتند
یاعلی چوں برزبان شمع مضطرآمدہ
ماہ تاباں گو متاب ومہر رخشاں گو مرخش
باخترتا خاورا سمت نور گسترآمدہ
حل مشکل کن بروئے من دررحمت کشا
اے بنام تومسلم فتح خیبرآمدہ
مرحبا اے قاتل مرحب امیرالاشجعیں



در ظلال ذوالفقارت شور محشرآمدہ
سینہ ام رامشرقستان کن بنور معرفت
اے کہ نام سایہ ات خورشید خاورآمدہ
کے رسدمولیٰ بمہرتابناکت نجم شام
گو بنور صحبت اُو صبحِ انورآمدہ
ناصبی رابغض تو سوئے جہنم رہ نمود
رافضی از حب کاذب در سقر در آمدہ
من زحق می خواہم اے خورشیدحق آں مہرتو
کز ضیائش عالم ایماں منور آمدہ
بہر استر چادر مہتاب وایں زریں پرند
نا پذیرائے گلیم بخت قنبرآمدہ
تشنہ کام خود رضائے خستہ راہم جرعہ
شکرآں نعمت کہ نامت شاہ کوثرآمدہ

☆......☆......☆

طالب ولائے
بوبکروبوحفص وبوعمروبوالحسن
محمد لقمان عفا عنہ الرحمٰن
۲۰ شوال المکرّم ۱۴۳۲ھ

